# امامباڑہ غفران مآبؒ لکھنؤ میں دوروزہ کل ہند مجلس علماء وخطباء کانفرنس

## بیک گراؤنڈ نوٹ

قوم کی زبوں حالی کسی بھی حساس ذہن کو نہ صرف متاثر کرتی ہے بلکہ آٹھ آٹھ آنسو رونے پر مجبور بھی کر دیتی ہے۔ دردِ دل کے اضافہ کا سبب یہ بھی ہے کہ یہ وہی قوم ہے جس نے ماضی میں ملک کے ہر حصے میں مختلف سلاطین اور حکمرانوں کیلئے ہمیشہ علمی مشورت کا ذمہ لیا اور ہر دور میں علمی سطح پر اپنے سیاسی تدبر کا سکہ رائج کیا۔ بات اگر حقیقتوں کی ٹھوس زمینوں پر رہ کر کی جائے تو اسے تسلیم کرنے میں کوئی بھی عذر نہیں ہونا چاہیئے کہ آج سماجی اور ملکی سطح پر ہماری قوم کی کوئی قابلِ ذکر حیثیت نہیں ہے۔ سوال اٹھتا ہے کہ آخر ایسا کیوں؟ وجہ واضح ہے کہ ہماری قوم تعلیمی تگ ودو میں دوسری قوموں سے بہت پیچھے رہ گئی۔ جس کے سبب قوم قابلِ ذکر بھی نہیں رہی۔

آج وقت کی ضرورت ہے کہ ہم ''علم'' جو ہماری قومی وراثت وشناخت تھا اسے پھر سے پانے کی جستجو کریں۔ اور اسی کی روشنی میں اپنے سماجی واقتصادی مسائل کو حل کرنے کی مثبت کوشش کریں۔ غور طلب ہے کہ کسی بھی قوم کی ترقی قوم اور اس کے علماء کے درمیان رابطہ پر منحصر ہوتی ہے۔ علماء اور قوم کے درمیان ''منبر'' رابطہ کا سب سے اہم وسیلہ ہے لہٰذا وقت کی ضرورت یہ ہے کہ منبر کا صحیح استعمال کیا جائے اور قوم کے رجحان کو علمی واقتصادی مورچوں کو فتح کرنے پر لگایا جائے۔

علماء اور قوم کے درمیان خلیج کو پاٹنے کیلئے اور نئے دور کے تقاضوں پر کھرا اترنے کی غرض سے ایک ایسی تنظیم کی تشکیل کی ضرورت ہے کہ جس کے ذریعے ہمارے مقتدر علماء وخطباء اور دانشوروں کی ہدایتوں اور تجربوں کی روشنی میں قوم کی زبوں حالی کو ختم کرنے کی ایک صالح کوشش کی جائے اور قوم کے تمام تر مسائل کے نہ صرف حل تلاش کئے جائیں بلکہ ان پر فی الفور عمل درآمد کیا جائے۔

کل ہند مجلس علماء وخطباء کانفرنس ۲۵ تا ۲۶/نومبر انہیں اغراض ومقاصد کو مدّ نظر رکھ کر منعقد کی جارہی ہے۔ جس میں تمام بیدار ذہنوں سے شرکت کی استدعا ہے۔

کنوینر
سید کلب جواد
(۲۴/نومبر ۲۰۰۷ء)

## ۲۵ رنومبر کا ایجنڈا

**پہلا سیشن صبح ۱۰ ربجے سے ساڑھے ۱۲ ربجے تک:**

(۱) افتتاحی تقریر — مولانا کلب جواد صاحب ''ادارہ کی تشکیل وتجدید کی ضرورت''

(۲) علماء وخطباء کی دینی وسماجی ذمہ داری

(۳) اوپن سیشن۔مشورے

(۴) قراردادیں

**دوسرا سیشن ڈھائی بجے دن سے ۵ ربجے شام تک:**

(۱) قوم کو درپیش مسائل

(۲) علمی پسماندگی اور اس کا حل

(۳) دینی تعلیم کی زبوں حالی نیز دنیاوی تعلیمی بحران اور ان کے اسباب

(۴) قم، شام، نجف کے طلباء کی ڈگریوں کی کسی ہندوستانی یونیورسٹی سے منظوری کی کوشش ان کی مناسب تقرری اور فلاحی اسکیموں پر غور وخوض

مرکز نشر واشاعت اور ایک معیاری مدرسہ کا قیام

(۵) تسلیمہ نسرین معاملہ، سچر کمیٹی اور سری کرشنا کمیشن کی قراردادوں پر غور وخوض

(۶) اوپن سیشن۔مشورے

(۷) قراردادیں

**تیسرا سیشن ساڑھے ۶ ربجے شام سے ۹ ربجے رات تک:**

(۱) قوم کو درپیش اقتصادی پریشانیاں اور ان کے اسباب نیز حل

(۲) قوم کے نجی ملکیت کے کاروباری اداروں کا قیام

(۳) قوم کے بے روزگار ہنرمندوں کا مثبت استعمال

(۴) اوپن سیشن۔مشورے

(۵) قراردادیں

## ۲۶ رنومبر کا ایجنڈا

**پہلا سیشن صبح ۱۰ ربجے سے ساڑھے ۱۲ ربجے تک:**

(۱) اصلاح معاشرہ کی ضرورت

(۲) بے جا رسوم کی شناخت اور ان کے نقصانات

(۳) اصلاح رسوم کے لئے منبروں کا مثبت استعمال نیز دار التبلیغ کا قیام

(۴) اوپن سیشن۔مشورے

(۵) قراردادیں

**دوسرا سیشن ڈھائی بجے دن:**

(۱) عزاداری کی اہمیت اور قربانی حسینؑ کا مقصد علماء وخطباء کی نظر میں

عزاداری، قوم کی علمی ومعاشی، سیاسی وسماجی پسماندگی کا واحد حل

عزداریٔ مظلوم، نوع انسانی کے لئے سب سے بڑا ذریعہ اتحاد ہے

(۲) انتخابات ارکان مجلس عاملہ

(۳) اوپن سیشن۔مشورے

(۴) قراردادیں

**تیسرا سیشن بعد مغربین:**

(۱) سابقہ سیشنوں کی قراردادوں کی منظوری اور ان پر عمل درآمد

(۲) خطبۂ صدارت

(۳) شکریہ از طرف کنوینر

# قراردادیں

مجلس علماء وخطباء کانفرنس کے دوروزہ اجلاس کی مختلف سیشنوں میں بیان کردہ تجاویز جو جنرل ہاؤس میں پیش کی گئیں اور اتفاق رائے سے منظور کی گئیں وہ حسب ذیل ہیں:

(۱) مجلس علماء وخطباء کی از سر نو تجدید تا کہ قوم کی علمی اور اقتصادی پسماندگی کے حل کی صورت میں تعمیری لائحۂ عمل ترتیب دیا جائے۔

(۲) دینی تعلیم کی زبوں حالی کے مدنظر ایک معیاری مدرسہ کا قیام اور دینی تعلیم حاصل کئے ہوئے طلباء کے لئے دارالتبلیغ کا قیام جس کے ذریعہ ان کی تعلیمی صلاحیتوں کا قومی ترقی کے لئے بہتر استعمال کیا جا سکے۔

(۳) معیاری عربی کالج برائے طلباء وطالبات کے سلسلہ میں کمیٹی کا قیام۔

(۴) قم، شام، نجف کے طلباء کی کسی ہندوستانی یونیورسٹی سے منظوری کی کوشش کے لئے ضروری اطلاعات کی فراہمی نیز ان کی مناسب تقرری (Placement) اور فلاحی اسکیموں کے سلسلہ میں ایک کمیٹی کا قیام۔

(۵) دینی تعلیم کے ساتھ ساتھ علوم دنیوی سے بھی قوم کو روشناس کرانے کے لئے ہر ضلع میں ایک شیعہ مانٹیسری اسکول (انگلش میڈیم)، شیعہ بوائز انٹر کالج، شیعہ گرلز انٹر کالج کے قیام کے سلسلہ میں پیش رفت نیز ادارۂ حقوق خواتین کا قیام۔

(۶) ملک میں ایک شیعہ یونیورسٹی اور دیگر ٹیکنکل اداروں کے قیام کے سلسلہ میں قوم کے دانشوروں اور اسکالرس کی ایک کمیٹی کا قیام جو مجلس علماء وخطباء کے آئندہ اجلاس میں اپنی مفصل رپورٹ پیش کرے گی۔

(۷) مرکز نشر واشاعت کے قیام کی کوشش جس میں ایک مکمل لائبریری، امامیہ آفسیٹ پریس اور قوم کے موقف کی نمائندگی کے لئے روزنامہ امامیہ اخبار (اردو، ہندی، انگریزی) میں جاری کرنے کی سعی، امامیہ ٹی۔وی۔چینل کے قیام کے لئے مثبت اقدام۔

(۸) قومی پیمانے پر ایک شعبۂ تجارت کے قیام کے سلسلہ میں قوم کے ماہر تاجرین اور اقتصادیات کے ماہرین کی کمیٹی کا قیام جو ابتدا میں چھوٹے چھوٹے اور بعد میں بڑے کارخانوں کے ضمن میں اپنی مکمل اور مفصل رپورٹ مجلس علماء وخطباء کے آئندہ اجلاس میں پیش کرے گی۔

(۹) ملکی عدالتوں کے ذریعے سے قوم کے حقوق کی بازیابی کے لئے ماہرین قانون کی کمیٹی کی تشکیل۔

(۱۰) اوقاف قوم کا بہت بڑا سرمایہ ہیں ان کی بازیابی اور ترقی کی بھرپور کوشش۔ حکومت اور دیگر لوگوں کے ناجائز قبضوں کو ہٹانے کے لئے لائحۂ عمل مرتب کیا جائے گا۔

(۱۱) دست کاری سے متعلق قوم کے افراد کی مدد کے لئے ایک کمیٹی کا قیام جو انھیں ملک کی سرکار کے ذریعے چلائی گئی فلاحی اسکیموں کی اطلاعات فراہم کرے گی تا کہ وہ ان فلاحی اسکیموں کا فائدہ اٹھا سکیں۔

(۱۲) انہدام جنت البقیع وجنت المعلیٰ ودیگر مقامات مقدس کی مسماری کے خلاف غم وغصہ کا اظہار اور ان کے تعمیر نو کے لئے مثبت پیش رفت۔

(۱۳) ملک میں وقتاً فوقتاً ہونے والے دھاکوں کے خلاف بھرپور اظہار نفرت اور عالمی دہشت گردی کی پُرزور مخالفت۔

(۱۴) 'اپنی دنیا آپ پیدا کر اگر زندوں میں ہے' کے معیار پر قوم کے تمام برسر روزگار افراد سے ایک روپیہ یومیہ کے ذریعے سرمایہ کی فراہمی تا کہ قوم کے علمی، اقتصادی اور سماجی معیار کو بلند کیا جا سکے۔

Membership Form | ممبری فارم

"Shua-e-Amal" | ''شعاع عمل'' لکھنؤ

(Monthly) | ماہنامہ

**Noor-e-Hidayat Foundation**

**Patron : Maulana Sayyed Kalb-e-Jawad Naqavi Sahib**

Reg. Off.: Imambara Ghufran ma'ab, Maulana Kalb-e-Husain Road, Chowk, Lucknow-226003 U.P. (INDIA)

Name.................................................................................................نام

S/o ..................................................................................................ولدیت

Full Address...............................................................................پورا پتہ

.........................................................................................................

Phone No.........................فون نمبر Mobile No...................................موبائل نمبر

E-mail...............................................................................................ای میل

Annual Subscription Rs. 200/- | زر سالانہ ۲۰۰ روپے

سبھی چیک وڈرافٹ نور ہدایت فاؤنڈیشن کے نام پر صرف لکھنؤ کے ہوں

All Cheques/demand drafts must be in favour of Noor-e-Hidayat Foundation Payable at Lucknow only

Signature Member.................................... ..................................دستخط ممبر

**دفتر کے استعمال کے لئے**

ممبری نمبر......................... رسید نمبر......................... تاریخ.........................

ماہ ......................................سے ماہ..................................... تک

**NOOR-E-HIDAYAT FOUNDATION**

Ph: 0522-2252230 09335276180

e-mail: noorehidayat@gmail.com

noorehidayat@yahoo.com

noorehidayat@noorehidayat.com

website: www.noorehidayat.com

نوٹ: (۱) ممبری فارم اسی میگزین سے کاٹ کر بھرا جا سکتا ہے۔

(۲) فارم انگریزی کے بڑے حروف میں بھرا جائے تو بہتر ہے۔

(۳) نام، پتہ وغیرہ صاف صاف بھریں تاکہ ڈاک سے پہنچنے میں آسانی ہو۔

(۴) اگر آپ پہلے سے ممبر ہیں اور رسالہ نہیں مل رہا ہے تو فوراً فون یا ای میل سے رابطہ کریں۔